نبی گر مدد مرسلوں کی نہ کرتے
تو امت کی معجز نمائی نہ ہوتی

صلی اللہ علیہ وسلم

نبی اپنی امت پہ عاشق نہ ہوتے
تو امت کی مشکل کشائی نہ ہوتی

جمال محمد کا سایہ نہ ہوتا
تو کوہ طور پر روشنائی نہ ہوتی

نثار آل احمد پہ قربان ہو تو
سوا انکے تیری رسائی نہ ہوتی

تمام شد

قربان ہوں بگرد سر ہر کوئی محمد

گرچہ ہیں بہت شہر ہیں خوش و دلچسپ

لیکن ہے عجب دلبر دلجوی مدینہ

حاصل ہے بہشت اوسکو یہاں اور وہاں بھی

جو دل سے ہوا ساکن پہلوی مدینہ

دل غرق حلاوت ہے وہاں ہے شکرستان

طوطی زبان ہے جو ثناگوی مدینہ

انہارِ فیوضات ہیں عالم میں جہاں تک

ہے اصل مگر سبکی وہی جوئے مدینہ

وہ چھوٹ گیا بندِ دو عالم سے سراسر

جو پھنس گیا اندر خمِ گیسوئے مدینہ

محفوظ ہے آفاتِ دو عالم سے وہ مومن

کی جسنے سکونت تہِ بازوئے مدینہ

خوش آوے کب اُس شخص کو خوشبوئے دو عالم

ہے جسکے بسی مغز میں خوش بوئے مدینہ
کس ذوق سے پڑھے ہے کلام اپنا زبان سے
جب ہووے زبان اپنی مدح گوئے مدینہ
ایذا کے عوض دیتے دعا سنگ دلونکو
دل نرم تھی کیا سروز خوش خوئے مدینہ
کب سمجھتا عاشق کوئی خوبان جہانکو
ہوتا نہ اگر پرتوہ مہر روئے مدینہ

کلام

جدہر دیکہا تصوف میں صنم اللہ ہی اللہ تھی
مکین و مالک و پیر و حرم اللہ ہی اللہ تھی
فنا فی اللہ ہو جو فقر برگ شجر دیکہا
نظر آیا ہر ایکجا پر رقم اللہ ہی اللہ تھی
لکہا جب بیخودی میں وصف حسن روے جاناں کا
معاً ہر لفظ پر بولا قلم اللہ ہی اللہ تھی
خیال غیر سے دل کو منزہ رکہہ مبرا رکہہ
ارے او زاہد وملک عدم اللہ ہی اللہ تھی

ازل سے تا ابد واللہ دیکھا غور کر ہم نے
جہاں فانی ھے اور باقی صنم اللہ ھی اللہ ھی
یکتا کیا ہی خوش یہہ مصرع دلچسپ ھے یارو
غنیمت جان لے بابا جو دم اللہ ھی اللہ ہو

تمام شد

ہمنے ہستے مین آکے کیا دیکھا
جلوۂ یار جابجا دیکھا
آنکھ اوٹھا جسطرف ذرا دیکھا
مظہر نور کبریا دیکھا

جس جگہہ شمع انجمن ھے وہ
وہان پروانہ کو جلا دیکھا
لامکان و مکان یہان ھماای ہمدم
نہ بجز اوسکے دوسرا دیکھا
کہین کافر کہین مسلمان ھے
کفر و اسلام ایک جا دیکھا
نحن اقرب جب اوسنے فرمایا
پہر کہو اوسکو کب جدا دیکھا

نفخۃ فیہ قول ہے اس کا

واہ کیا خوب ماجرا دیکھا

کل شیئٍ محیط ذات اوسکے

ہمنی دیکھا تو برملا دیکھا

مظہر یار جابجا دیکھا ۰ ہر طرف جلوہ خدا دیکھا

چشم دل وا ہوئی بجا دیکھا ہر طرف جلوہ خدا دیکھا

خانۂ دل ہی میں اپنے ای ہمدم ۵ جب خیال اوسکا [illegible] دیکھا

اوس کا جلوہ ہر ایک شیٔ میں ہے ۵ کہیں ظاہر کہیں چھپا دیکھا

کہیں سلطان اہل و جاہ و حشم
کہیں ہم صورتِ گدا دیکھا
کہیں عاشق ہے اور کہیں معشوق
صاحب ناز خوش ادا دیکھا
بزمِ رندانہ میں جلوہ کر ہے کہیں
اور کہیں اوسکو پارسا دیکھا
کہیں شگوفہ ہے
کہیں گل کی طرح کھلا دیکھا

کہیں بتخانہ میں در آیا ہے
کہیں کعبہ میں رو نما دیکھا
ہمنے چشم خیال سے یارو
جہاں دیکھا وہاں خدا دیکھا
خانۂ جسم میں جہاں دیکھا تمام
نور بارئی وہاں عیاں دیکھا
چشم باطن سے بے گماں دیکھا
بے نشاں کو یہاں نشاں دیکھا

بیخودی مین خدا کو پایا ہے
بار ہا کر کے امتحان دیکھا
جھکنے والا بلند ہوتا ہے
ہمنے یہہ طور آسمان دیکھا
دل کو سب گھر خدا کا کہتے ہین
دونون عالم کی سیر کی ہم نے
وہی آیا نظر جہان دیکھا
جانا ملک عدم کو روز بروز ش

ہمنے ہستی کا کاروان دیکھا

جسجگہہ پر مقام حیرت ہے

وہان اوس یار کا مکان دیکھا

میہمانِ دو روزہ دنیا میں

عالم جلوۂ بتان دیکھا ؏

کل شیئٍ محیط ہے وہ بجا ؏

کہو اوسکو نہین کہان دیکھا

تمام شد

## قطعہ

عرفان حقیقت میں تیرے وہم و گمان کا
رستہ نہیں ملتا ہے کہیں رہگذری کا
پرواز کرے اسمیں اگر طائر ادراک
ہو جاتا ہے عالم اوسے بے بال و پری کا
ادراک کنہ اسرار زبان میں تیرے الله
مقدور نہیں فہم کا فہم بشری کا
اطراف و جوانب میں بہت غور سے دیکا
پایا نہ مکان عقل نے نوع دگری کا

تمام شد

# قصیدہ

ورد جس نے کیا درود شریف
اسکو حامی ملا درود شریف
مرتبہ کیا رقم ہو صلی علیٰ
عرش پر لکھا درود شریف
اوسکا بیشک مقام جنت ہے
جس نے دل سے پڑہا درود شریف
روز محشر میں جب پڑے صدمہ
اوسکا والی ہوا درود شریف

ورد بہتر ہے اسکا شام و صبح

صلی اللہ علیہ وسلم

دی نبی بتا درود شریف

عاصیون کے لئے یہی بس ہے

درد دل کی دوا درود شریف

صلی اللہ علیہ وسلم

رحمت کلیہ محمد پر

بھیجا ربُّ العلا درود شریف

ہمکو پڑھنا یہہ فرض عین ہوا

دل کو بخشے جلا درود شریف

صلی اللہ علیہ وسلم

سب ملک نے بروح پاک نبی
اپنے دل سے پڑھا درود شریف

مغفرت پر نظر ہماری ہے
آسرا حشر کا درود شریف

حشر میں گور کے اندھیرے میں
اپنا حافظ رہا درود شریف

تمام شد

## قصیدہ

یا شفیع الوریٰ سلام علیک
شافعِ دوسرا سلام علیک

خاتم الانبیا رسولِ امم صلی اللہ علیہ وسلم
آپ ہیں ہو ہمیشہ سلام علیک

یا نبی آپ کو خدا نے کیا صلی اللہ علیہ وسلم
فخرِ شاہ و گدا سلام علیک

نور سے تیرے سب ہوے پیدا
ای رخِ والضحیٰ سلام علیک

ہر نبی سے ہی لاکھون درجہ سوا
آپ کا مرتبا سلام علیک
آپ سے سب جہان ہوا پیدا
ای حبیبِ خدا سلام علیک
زیر فرمان ہین سب زمین و زمان
آپ ہی کے شہا سلام علیک
بخشوانا بروزِ حشر ہمین
ہے یہی التجا سلام علیک

قہر کے رنج و غم سے شاہِ اُمم
ہمکو لینا بچا سلام علیک

کس سے یا شاہ آپکی ہو رقم
نعت نے انتہا سلام علیک

وقت مشکل کے کون لیوے خبر
آپکے ماسوا سلام علیک

تمام شد

## قصیدہ

ہوی جب ذات والا مصطفٰے کی
فراہم ہو گئی قدرت خدا کی

خدا نے جبکہ لایق اُن کو پایا ۞
خدائی کی اُنہون پر ابتدا کی ۞
نبوت جبکہ سب نبیو نے پالی ۞
اُنہون نے ذات پائی کبریا کی ۞
محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم جانے تو جانو ۞
مگر معنی میں روح الانبیا کی ۞
اُنہین اللہ جانے کون ہین وے ۞
خبر ہے آشنا کو آشنا کی ۞

ظہور ذات اعلیٰ کے سبب سے
حقیقت کہل گئی قالوا بلٰی کی
خدا مشتاق تہا جسوقت معراج
وہاں حاجت کہاں تہی پیشوا کی
نواسوں کو کٹا یا پہر امت
محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے کرم کی انتہا کی
کیا کون و مکان ارض و سما کیا
برکت سے وسلے خیر الورا کی
تمام شد

# قصیدہ

آنکھوں سے اپنے پردۂ غفلت اٹھا گئے
ہر شئی مین نور پاک محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو پا گئے

جس دل مین یاد حق نہین اوسکو جلائے
پھر اسکا نام اپنی زبان پر نہ لائے

دنیا مین میری عزت و حرمت سے رستہ ہو
عقبیٰ مین خلد کو مجھے ہمراہ لیجائے

جو دل کو سوز عشق نبی سے جلا رہے

لازم ہی اسکو آنکھونکا سرمہ بنائے

تاثیر نفس عیسے ہی یاد نبی کے بیچ

اس مردہ دل کو یاد نبی سے جلائے

صلی اللہ علیہ وسلم

کیسا وسیلا اپنا محمد ھے مؤمنو

پھر اسکو چھوڑ دل کھو کس سے لگائے

لغزش نہو کی مکر سے شیطان کے کبھی

گر راہ مصطفے مین قدم کو جمائے

الفت جہان کے کام سے یکبار توڑ کر

لازم ہے اپنے دل کو نبی سے لگائیے
صلی اللہ علیہ وسلم

حامی ہے اپنا روز قیامت میں مصطفے

محشر کا تم اے مومنو کچھ غم نکھائیے

حامی ہوا شفیع ہوا مہربان ہوا

ایسا وسیلہ چھوڑ کے کسکو سراہیئے

یا مصطفے طفیل صحابہ و آلہ

جو جو کے حاجتیں ہیں میری بر لائیے

ہو تشنہ لب ازل کا مین یا مصطفٰے بفضل
جنت مین مجھکو ساغر کوثر پلا ئے
امید مغفرت کی مین رکھتا ہون یا نبی
ہرگز نہ اس حقیر کو دل سے بہلا ئے
جب تک کہ میری نسل ہو دنیا یا نبی
یہ نعمتین بفضل خدا اسے دلا ئے
علم و بزرگی دولت و راحت جئے تلک
دنیا سے وقت مرگ بہ ایمان اٹھا ئے

دیگر

ترا از جوهر جان آفریدند
ز نورت حسن خوبان آفریدند

بجز خود تا نه بیند حسن تو غیر
ز چشم خلق پنهان آفریدند

فروغی زان رخ پر نور گل کرد
کزان مهر درخشا آفریدند

ملاحت دام گردند از رخ تو
که از وی مهر تابان آفریدند

عرق چید ند زان رخسارِ گلگون
زچشمت نرگسُ واز روی تو گل
ز زلفت سنبلستان آفرید ند
ز دندانَ ولب جان بخش عالم
درّ ولعلِ بدخشان آفرید ند
نقاب از چہرۂ تابان کشاد ند
کہ از وے صبح خندان آفرید ند
گرہ از کاکل مشکین کشاد ند
از ان شامِ غریبان آفرید ند

ازان ابرو برائے جان نثاران
ہلالِ عید قربان آفرید ند ؔ
ازان چاہِ زنخدان قطرۂ ریخت ؔ
زلال آب حیوان آفرید ند ؔ
آزان ہر سر و بستان آفریدند
زلیخائے تو عالم بود زان پیش
کہ یوسف را بکنعان آفرید ؔ
برائے سجدۂ محراب ابرو
بدلہا ذوق ایمان آفرید ند ؔ

## غزل

معمور ہو رہا ہے عالم میں نور تیرا از ماہ تا بماہی سب ہے ظہور تیرا

جب دل میں یہہ سمائی جو کچھ کہ ہے سو تو ہے

پہر دل سے دور کب ہو قرب و حضور تیرا

ہر آنکہہ تکرہی ہے مونہہ کو پیار سے

ہر کان میں ہوں پاتا معمور شور تیرا

اسرار احمد سے آگاہ ہو سو وہ جانے

تو نور ہر شجر ہے ہر سنگ ظہور تیرا

صلی اللہ علیہ وسلم

احمد احد میں یکتا ایک میم نقش مخلوق

واحد ہے اسکو کہی سب ہے ظہور تیرا

[illegible]

غزل

بزمِ میلادِ پیمبر میں جو آجاتا ہے
نام وہ دفترِ نبوی میں لکھا جاتا ہے
عرش سے فرش تلک آتے ہیں سب حور و ملک
جس جگہ آپ کا مولود پڑھا جاتا ہے
سرد ہو جاتی ہے دوزخ کی وہیں پھر آتش
جو کوئی اشک کا اک قطرہ گرا جاتا ہے
شاہ کے نام پہ پڑھتا ہے جو انسان درود
اپنا بگڑا ہوا اعمال بنا جاتا ہے
مومنو کیوں نہیں اس بزم میں ہوتے شامل
باغِ جنت کا تمہیں مفت ملا جاتا ہے

جو کہ اس بزم میں باشوقِ محبت آیا
باغِ فردوس کو سیدھا وہ چلا جاتا ہے

یہ وہ محفل ہے کہ ہے فیض کا دریای عظیم
جاری ہے چشمۂ رحمت کا بہا جاتا ہے

شان و شوکت نہ یہ تم محفلِ شہ کی بوجھو
وصف اس بزم کا کب کس سے کیا جاتا ہے

یہ وہ محفل ہے اوترتا ہے جو گردوں سے ملک
فرش کی جا پہ وہ آنکھوں کو بچھا جاتا ہے

کس گلِ قدس کی آمد کی خبر لائی صبا
گل مہکتا ہے ہر اک غنچہ کھلا جاتا ہے

مانگ لو مومنو آئے ہیں یہاں حق کے حبیب
ہاتھ سے اپنے یہ اب وقت دعا جاتا ہے

یا نبی شہر مدینے میں بلا لو مجھ کو
اب نہیں ہند میں یا دل سے رہا جاتا ہے

یار وسیلہ ہے مجھے پیران پیر کا
قبضہ ہے دو جہان پہ مرے دستگیر کا
کیا وصف ہو سکے کسی انسان سے ادا
ہے وہ نواسا خاص بشیر و نذیر کا

جسکا قدم کیا ہے ہر ایک اولیا قبول
پھر کون دو جہان میں ہے اونکے نظیر کا

صلی اللہ علیہ وسلم
محبوب حق پیارے رسول کریم کے
قوت دہ ہر ایک صغیر و کبیر کا

کیا رتبۂ عظیم خدا نے کیا عطا
مختار کر دیا اوسے قدرت قدیر کا
کیا خوف اسکو ہیکا قیامت کے روز کا
جو ہے مرید حضرت پیران پیر کا

واللہ وہ بہشت میں جاویگا بالضرور
صدقے جو دل سے ہو گیا پیران پیر کا
جسکو ذرا بھی کینہ ہوا اوس پاکذات سے
دوزخ میں حال ہو ویگا بد اس شریر کا
یا پیر اپ عبد کو لِلّٰہ کر غنی
محتاج تا نہو وے امیر و وزیر کا

کیا ہے شان مصطفےٰ ﷺ محمد سے بڑھی ہوئی
رحمت خدا کی تجھ پہ ہے سب سے بڑھی ہوئی

خلق عظیم حق نے کیا تیری شان میں
کیا شان پیغمبر ﷺ محبوب بڑھی ہوئی

ہے فیض تیرا ظاہر و باطن کھلا ہوا
عزت جہان سے تیری ہے شاہا بڑھی ہوئی

قیامت کو ہو شفیع تو سارے جہان کا
حرمت خدا دکھا دیگا تیری بڑھی ہوئی

نام احد سے احمد حق نے کیا ظہور
عاشق سے معشوق کی عزت بڑھی ہوئی

جیسا کہ بنانا ترا خالق کو تھا منظور
رخسار بھی ویسا ہی دیا قد بھی کمر بھی

(72)

جیسی کہ مدینے میں تجلی تری پھیلی
ہر کبھی منور ہوا دیوار بھی در بھی

کعبہ بھی ہے اب تک تیری خوشبو سے معطر
مکے کا ہر اک کوچہ بھی پتھر بھی شجر بھی

لوگوں کی بستی ہے ترے نام سے آباد
بستی تیرا دم بھرتی ہے ویرانہ بھی گھر بھی

اے بادشہ ہر دو سرا نورِ عرب ہے

دل بھی مرا معمور ہو جان بھی جگر بھی

رحمت کے لئے بھیجا ہے اللہ نے تمکو

اے رحمتِ عالم نظرِ رحم ادھر بھی

گلزار مین تیری نگہہ فضا کرم سے

گل بھی تر و تازہ ہو غنچہ بھی ثمر بھی

تمام شد

این مناجات من کلام امیر المومنین و امام الاشجعین علی کرم اللہ وجہہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

واسطے تمہین دوزخ سے کیا حضرت وا
خدا کے فضل سے ہم خادم خیر الورا ٹھیرے
خدا فرمائیگا حضرت سے میدان قیامت میں
جو تم فرماؤ امت کا اوسی پر فیصلا ٹھیرے
گرے غش کہا کے کوہ طور ہی پر حضرت موسے
محمد عرش پر جا کر معہ نعلین پا ٹھیرے
بھلا حل کیون نہو وین مشکلین دارین کی
نبی خیر الورا ٹھیرے علی مشکل کشا ٹھیرے
جیاتا ایک مردہ حضرت عیسی سے مدت

یہاں امت ہیں حضرت کی مسیحا بجا ہیں
فدا و عاشق شیدائی یوسف ایک زلیخا تہی
نبی کا حسن ایسا تہا کہ معشوق خدا ٹہیرے
پیاری امت عاصی تہی حضرت کو دل و جان سے
اسی باعث زمین پر حضرت خیر الورا ٹہیرے
نہ پہونچے گا خدا تک وہ اگر سو خضر ہو بخاہین
محمد مصطفےٰ جسکا نہ ایدل رہنما ٹہیرے

ہمیں محشر کا کیا کھٹکا ہمیں دوزخ کا کیا ڈر ہے
نظامی ہم غلامان غلام مصطفیٰ ٹھہرے

نظارہ ٹھہرتا نہیں چہرے پہ نظر بھی
آئینہ بھی حیران ہے سورج بھی قمر بھی
کیا شان خدائی تری صورت سے عیاں ہے
ہیں شیفتہ حوریں بھی ملائک بھی بشر بھی
ہیں محو عجب دیکھ کے تیرے لب و دندان
شرمندہ ہے لعل بھی مرجان بھی گہر بھی

لك الحمد يا ذا الجود والمجد والعلى
تباركت تعطي من تشاء وتمنع

إلهي وخلاقي وحرزي وموئلي
إليك لدى الإعسار واليسر أفزع

إلهي لئن جلت وجمت خطيئتي
فعفوك عن ذنبي أجل وأوسع

إلهي لئن أعطيت نفسي سؤلها
فها أنا في روض الندامة أرتع

إلهي ترى حالي وفقري وفاقتي
وأنت مناجاتي الخفية تسمع

الٰهی فلا تقطع رجائی ولا تزغ

فؤادی ولی سیب جودک

الٰهی اجرنی من عذابک اننی

اسیر ذلیل خائف لک اخضع

الٰهی فآنسنی بتلقین حجتی

اذا کان لی فی القبر مثوی ومضجع

الٰهی لئن عذبتنی الف حجۃ

فحبل رجائی منک لا یتقطع

إلهي أنلني منك روحا وراحة

فلست سوى أبواب فضلك أقرع

لئن أقصيتني أو أهنتني

فما حيلتي يا رب أن كيف أصنع

لئن خيبتني أو طردتني

فمن ذا الذي أرجو ومن ذا أشفع

إلهي حليف الحب بالليل ساهر

يناجي ويدعو والمغفل يهجع

إلهي فكلّ مَنْ كان راجيًا
لرحمتك العظمى وفي الخلد يطمع

إلهي يمنّيني رجائي سلامة
وقبح خطيئاتي عليّ يشنّع

إلهي فإن تغفر فعفوك منقذي
وإلّا فبالذنب المدمّر أصرع

إلهي بحقّ الهاشميّ وآله
وحرمة أبرار هم لك أخضع

أَخِي الْمُصْطَفٰى وَابْنِ عَمِّهٖ
وَحُرْمَةِ أَخْيَارٍ هُمْ لَكَ خُضَّعٌ
فَأَنْشِرْنِيْ عَلٰى دِيْنِ أَحْمَدَ
مُنِيْبًا تَقِيًّا قَانِتًا لَكَ أَخْضَعُ
وَلَا تَحْرِمْنِيْ يَا إِلٰهِيْ وَسَيِّدِيْ
شَفَاعَتَهُ الْكُبْرٰى فَذَاكَ الْمُشَفَّعُ
وَصَلِّ عَلَيْهِ مَا دَعَاكَ مُوَحِّدٌ
وَنَاجَاكَ أَخْيَارٌ بِبَابِكَ رُكَّعٌ
حَاشَا بِلُطْفِكَ أَنْ نُقْنَطَ رَاجِيًا

أَفْضَلُ أَجْزَلُ وَالْمَوَاهِبُ أَوْسَعُ

تُبْتُ مِنْ كُلِّ الْمَعَاصِي
بِإِخْلَاصٍ رَجَاءَ لِلْخَلَاصِ
أَغِثْنِي يَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيثِينَ
بِفَضْلِكَ يَوْمَ يُؤْخَذُ بِالنَّوَاصِي

تمام شد

عمر

انبار وزحشر سب خوف کہا جائینگے
شافع روز قیامت مسکراتے جائینگے

الٰهي اذقني طعم عفوك يوم لا
بنون ولا مال هنالك ينفع

الٰهي اذا لم ترعني كنت ضائعا
وان كنت ترعاني فلست اضيع

الٰهي اذا لم تعف عن غير محسن
فمن لمسيء بالهوى يتمتع

الٰهي لئن فرطت في طلب التقى
فها انا اثر العفو اقفو واتبع

الهي ينجي ذكر طولك لوعتي
وذكر الخطايا العين مني بدمع
الهي اقلني عثرتي وامح حوبتي
فاني مقر خائف متضرع
ذنوبي بذت الطود واعتلت
صفحك عن ذنبي اجل وارفع
لئن اخطأت جهلا فربما
رجوتك حتى قيل ما هو بجزع

داغ دل [illegible] ق کے اپنے مٹاتے جائینگے
آبِ رحمت سے لگی سب کی بجھاتے جائینگے
یومِ محشر جب نصب ہوگا لوائے احمدؐ
زیرِ سایہ اپنی امت کو بٹھاتے جائینگے
اے گنہگاران امت تم نہ ہو پژمردہ دل
غنچۂ خاطر سبھو نکا وہ کھلاتے جائینگے
بخشش اعمال امت کے لئے پیش خدا

چشم رحمت بین سے خوں آنسو بہائے جائینگے
دیکھکر مضطر گنہگاران تشنہ کام کو
شربت دیدار سے اپنے چھکائے جائینگے
چشمۂ رحم و کرم کا ہمکو پیاسا دیکھکر
لشکری آب شفاعت سے بجھائے جائینگے
عاصیونکو دیکھکر بار گنہ سے سرنگون
سرگرانی سے سبکدوشی دلائے جائینگے

حرف عصیاں کر لگے بخشش سے روز حشر و نشر
نامۂ اعمال امت سے مٹائے جائینگے

پائینگے بس جسکو سیدھی راہ سے بھٹکا ہوا
از رہِ بخشش رہِ حق پر لگائے جائینگے

عرصۂ محشر میں جب تشریف لیجائینگے آپ
ہم بھی عاشق راہ میں آنکھیں بچھائے جائینگے

تمام شد

غزل

عاصیانِ حشر جب محشر مین آتے جائینگے
آپ سایۓ مین شفاعت کے بٹہاتے جائینگے

اپنی امت پر کرین جب وہ لطف و کرم
صورتِ گل غنچۂ دل کو کہلاتے جائینگے

مجرمو گریان ہو کیون آئے شفیع حشر مین
ساری بگڑی بکو تمہاری اب بناتے جائینگے

کوئی محزون اب نہین رہجائیگا ایے اہل بزم

زخم دل پر [illegible] کے وہ مرہم لگائے جائینگے

عاصیو اب آنکھ کھولو آئے وہ رشک قمر

نور ہیں جو ظلمت عصیا چھپائے جائینگے

بخشدیگا امت محبوب کے سارے گناہ

سامنے حق کے وہ جب آنسو بہائے جائینگے

تیرہ بختی دور ہو جائیگی ہمسر سے امید

جلوہ رخسار وہ تمکو دکھائے جائینگے

تمام شد

توصیف جسکی خالق ارض و سما لکھے
مقدور کیا بشر کا جو اوسکی ثنا لکھے
ممکن نہین ہے وصف تو نعت اوسکی کیا لکھے
کوئی اگر لکھے بھی تو صلّ علیٰ لکھے
والشمس جسکی رخ کی ثنا مین خدا لکھے
مونہہ کیا کسی بشر کا جو اوسکی ثنا لکھے
واللیل وصف گیسوے عنبر فشا مین ہے
اللہ اور کیا کوئی اُس سے سوا لکھے

نور خدا تھا وہ قد محبوب کبریا
سایہ عدم تھا اوسکا سب اور کیا لکھے
افضل ہے وہ خلیل و کلیم و مسیح سے
کوئی شہ رسل کی ثنا کیا بھلا لکھے
عاجز ہیں انس و جان و ملک اوسکی مدح میں
لکھے صفت جو اوسکی تو ہاں کبریا لکھے
حلال مشکلات لقب آپ ہی کا ہے
کیونکر متین نہ آپ کو مشکل کشا لکھے

تمام شد

## مبارکباد

ہوئے پیدا شہ ابرار مبارک ہووے
مؤمنو احمد مختار مبارک ہووے

بزم عالی رسولان سلف میں غل تھا
سب گئے پیدا ہوئے سردار مبارک ہووے

وجد میں نعرہ یہ کرتا ہے اویس قرنی
عاشقو تمکو یہ دلدار مبارک ہووے

ذات احمد سے ہوا نور خدا کا جلوہ
دوستو مشرق انوار مبارک ہووے

کھل گئے راز ہوئی ذات محمد پیدا
عارفو مظہر اسرار مبارک ہووے

آج پردہ سے وہ محبوب نکل کر آیا
طالبو یار کا دیدار مبارک ہووے

اے بشر روز قیامت کا خطرہ دور ہوا
مل گیا تجھکو مددگار مبارک ہووے

کلام مسعود

صلی اللہ علیہ وسلم
عزل
محمد سر قدرت ہے کوئی رمز اوسکی کیا جانے
شریعت میں تو بندہ ہے حقیقت میں خدا جانے
خدا اور مصطفےٰ کی کنہ میں ادراک عاجز ہے
محمد کو خدا جانے خدا کو مصطفےٰ جانے
محمد نے خدائی کی خدا نے مصطفائی کی
کوئی سمجھے تو کیا سمجھے کوئی جانے تو کیا جانے
احد نے صورت احمد میں اپنا جلوہ دکھلایا
بھلا پھر کس طرح سے کوئی اوسکا مرتبہ جانے

وہ ہی ہے ایک دریا اور دو عالم اوسکی موجیں ہیں
غریق بحر عرفاں ہو تو جب یہ ماجرا جانے

محمد فی الحقیقت آفتاب لایزالی ہے
اوسی اللہ کے نور کا دو نو جہانمیں پرتو جانے

ھو الاول ہو الاخر ہو الظاہر ہو الباطن
اوسکو ابتدا جانے اوسی کو انتہا جانے

نہ نے وحدت کو بہرہ ہو وے اس مضمون سے حیدر
میرا طرز سخن البتہ وحدت آشنا جانے

(85)

تمام شد

حشر کے دن رتبۂ والائے سرور دیکھنا
زیر پا اورنگ شاہی چتر سر پر دیکھنا

زیر منبر انبیاء اولیاء اتقیا
جلوہ فرما ہونگے وہ بالائے منبر دیکھنا

وہ علم جسکا پھریرا عرش پر سایہ فگن
مجتمع زیر علم لشکر کے لشکر دیکھنا

امتیں جتنی ہیں سب کو بخشوائینگے نبی
ملتجی ہونگے انہیں سے سب پیمبر دیکھنا

جلوہ گر ہوگی کسی جانب کو جنت کی بہار
موجزن ہوگا کسی جانب کو کوثر دیکھنا

کھینچا ہے جبکا انکو نارِ جنت کی خدا
انتہا کا التفاتِ ربِّ اکبر دیکھنا

جب صفِ فوجِ ملائک کیطرف دیکھینگے آپ
دستِ تسلیم انکی اٹھینگے برابر دیکھنا

ہار زیبِ آئینہ برقِ تجلی روبرو
دستِ قدرت شانۂ زلفِ معنبر دیکھنا

لب کہلینگے جسگہڑی بہر شفاعت آپکے
ساتھ ہی ہونگے کشادہ خلد کے در دیکہنا

آپکی مرضی سے ہوگا سارے عالم کا حساب
آپکے قبضی مین ہیج کا سارا دفتر دیکہنا

دشمنون کی ہے خرابی دوستونکو ہے نجات
خاتمہ اسپر شرف اللہ اکبر دیکہنا

خدمت والا مین حاضر ہوگا جب اُسدن اسیر
چشم رحمت سے اُسے آگے گل کے داور دیکہنا

تمام شد

یہہ ہے معراج کی شب اے میرے سرور جاگو
آئے جبریل ہین لینے کو پیمبر جاگو
شمع کافور لیے در پہ ہین حاضر ملکوت
خلق کے راہ نما ہادیٔ رہبر جاگو
منتظر دید کا ہے آج خداوند یہان
چلکے دکہلاؤ ذرا روئے منور جاگو
حورین جنت کی ہین مشتاق لقائے احسن
اے شہ حسن میرے اے میرے دلبر جاگو

خواب راحت سے جگاتا ہے تمہیں پھر خادم
نرگسِ چشم کرو وا گلِ خوشتر جاگو

جلد بخشش کرو امت کی بلاتا ہے کریم
ہے شبِ قدر یہ اے شافعِ محشر جاگو

کہتے جبریل ہیں ہر دم یہی اے ہمسر
برجِ محبوبی کے درخشندۂ اختر جاگو

بنایا نور سے پہلے خدا نے ذات احمد کو
پھر اونکے نور سے ظاہر کیا مخلوق بیحد کو

نہ عالم تھا نہ آدم تھا نہ تھی یہ شش جہت پہلے
کیا باعث خدا نے ساری خلقت کا محمد کو

یہ رفعت آسمان کی کب تکتہ ماین اوسکی آتی
ہے دیکھا ایک نظر جسنی تیرے روضے کے گنبد کو

حقیقت مابن بڑا ہے مرتبہ سلطان عالم کا
ملایک صاف کرتے تھے ہمیشہ اس کی مسند کو

ہر ایک پتہ ہے جیسا سبز تر بستان یثرب کا
کہان وہ رنگ و آب و تاب حاصل ہے زمرد کو

تیرے صدق مین کیا کیا نعمتاین حاصل ہوئے حق سے
کیا کرتی ہے امت یاد اپنی عیش سرمد کو

تیری الفت میں کیا حاصل ہوئی توقیر کعبہ میں
کہ طائف دیتے ہیں بوسہ ہمیشہ سنگ اسود کو

لرزتے ہیں شجاعان جہان ہیبت میتیں وہ ہے
ہر ایک جا مانتے سب ہیں تیری تیغ مہند کو

تمام شد

اوسے حمد و صد[illegible] ہے سب روا جو خدائے لیل و نہار ہے
کہ بنایا جسنے ہے خلق کو نہ شمار ہژدہ ہزار ہے

ہے وجود سب کا با مرکن نہ رسا ہے عقل دم سخن
کہ دیا ہے جسنے علم لدن وہ حبیب ایزد و بار ہے

صلی اللہ علیہ وسلم

وہ محمد احمد مصطفیٰ جسے کہتی ہیں شہ انبیا
ہے ظہور مظہر دوسرا سب اُسیکا دار ومدار ہے
جسے چاہے عزت و فخر دے یہ رضا قناعت و صبر دے
وہ گہر بقطرۂ ابر دے اوسیقدر رائج کار ہے
نہ عدم کوئی ہے نہ ہست ہے نہ بلند ہے نہ تو پست ہے
وہ سوال روبالست ہے قالوا بلیٰ کی پکار ہے
وہ جو بے نیاز یکا راز ہے نہ فسانہ و ور دراز ہے
یہ ثبوت عشق کا راز ہے نہیں ماشہ نہ چکار ہے

وہ بحقِ شاہ ہونکا شاہ ہے وہی کم اوسپہ گواہ سے ہے

من و تو کی اِسمین نہ راہ ہے یہ کرم کا اُسکے وقار ہے

ہمین صدق دل سے ہوا یقین کہ نبی ہین شافع مذنبین

یہ عبث ہے ہمکو چنا چنین وہ معین ہے وہی یار ہے

یہی حال اپنا ہے ارضی نہ الا الذی نہ اولا الذی

جو خدا کا فضل ہو مقتضٰی تو ہمین ہمیشہ بہار ہے

خدا رخ سے پردہ اٹھاتا ہے آج

محمد کو جلوہ دیکھاتا ہے آج

تنہا نہین بیٹھے تھے نبی خوان کرم پر
~~تھے رحمت حق کے~~ تھا دست خدا آپکے شامل شب معراج

جو چاہا خدا نے دیا بلک اُس سے سوا بھی
جس چیز کے حضرت ہوئے سائل شب معراج

اوس خلوتِ وحدت مین نہ تھا نام دوئی کا
اللہ سے یون ہو گئے واصل شب معراج

٦١

اک آن مین جا کر کے پھر آئے مع مقصد
کیا سہل ہی طے ہو گئی منزل شب معراج

(٦١)

سب انبیا کرتے تھے ادا شکر الٰہی
حضرت کی زیارت ہوئی حاصل شب معراج

کی سیر جو احمد نے مئین خلد برین کی
سب حورین جنان ہو گئین مائل شب معراج

بانی ہند مین ہم ہو کر بن کہاوین کب تک
دیکھیے آپ مدینے مین بلاوین کب تک
آنکھین پتھرا گئین راہ بہت دیکھ چکے
سختیا درد جدائی کی اوٹھاوے کب تک
پھر کے آتے ہین جو زائر ہمین کرتے ہین خجل
بات بگڑی ہوئی لوگون سے بناوین کب تک
صاف مطلع ہو دکھائے ہمین امید کا دن

کھڑی کھڑی شبِ غم کی یہ کہتا ہیں کب تک
اشکِ غم رک نہیں سکتے ہیں کہاں تک روکیں
دردِ دل چھپ نہیں سکتا ہے چھپائیں کب تک
چل زیارت کو بہانے نہیں اچھے ہیں امیر
جمع کر دل کو پریشان یہ رہیں کب تک

تمام شد

کون حضرت کے سوا صاحبِ ایمان نکلے
سبکے سردارِ غرض سیدِ ذیشان نکلے
کلمۂ پاک دمِ نزع زبان پر ہو رواں
جان بھی نکلے تو ہو کر کے مسلمان نکلے

(۹۲)

حشر مین پیش نبی جاؤن الہی جدم
دہنِ شوق سے نعتِ شہ شاہان نکلے
درِ فردوس پہ پہنچین جو شہنشاہِ اُمم
پیشوائیکو نہ ممکن ہے کہ رضوان نکلے
آپکا پاے مبارک ہو ہماری آنکہین
دلِ ناشاد پُر ارمان کا جب ارمان نکلے
کہینچ دنیا بخدا او سپہ شفاعت کی لکیر
حشر کو جب کے میرا نامۂ [illegible] عصیان نکلے

ظلمت کور سے یون نکلے نبی کی امت
جو دہوین رات کو جیسے مہِ تابان نکلے

مصحفِ رخ کا تمہارے ہو وظیفہ از بر
کوئی مجہہ سا نہ کہین حافظِ قرآن نکلے

قابِ قوسین مین پہنچے جو حبیبِ ایزد
رتبہ معراج کا حاصل کئے خندان نکلے

سرو و شمشاد اُدہر جا کے کرین اوسکو سلام
قدِ حضرت کا جدہر ہو کے ثناخوان نکلے

دیکہہ پائے جو کبہی خواب مین حضرت کا جمال
بنکے سودائی وہین یوسفِ کنعان نکلے

فرقہ نجد سے یارب تو بچانا ہمکو
لوگ اس فرقہ کے سب سیرت شیطان نکلا

ہے یہ طالب کی تمنا کہ مدینہ پہونچے
جان بھی نکلے تو جا کر کے میری وہان نکلے

تمام شد

گھر خوشی سے رہ خالق مین لٹانے والے
گئے صابر تھے محمد کے گھرانے والے

بیٹھنے پائے نہ گھر مین بھی مگر شکر کیا
ایسے ہوتے تھے مصیبت کے اوٹھانے والے

اونکے پیرو جو ہوئے وہ سرِ منزل پہونچے

رہ گئے وہ جو تھے راہ پر آنے والے

لکھہ کے اپنی کتابوں مین نبوت کے نشان

عُلما موسےٰ و عیسےٰ کے زمانے والے

گنج پرویز کے جانب جو ہوا شہ کا گذر

کنجیان لائے پئے نذر خزانے والے

کربلا مین جو ہوئے کور دل اک جا لاکھون

یہ دلاور تھے کوئی آنکھہ چرانیوالے

بھوک مین پیاس مین اک ایک ہزارون سے لڑا

کیا بہادر تھے محمد کے گھرانے والے

حیف صد حیف رہے خود لب دریا پیاسے
حشر میں چشمۂ کوثر کے لٹانے والے

کیسے بچ پائینگے دوزخ میں جلینگے جسدم
خیمۂ آل محمد کے جلانے والے

جلوۂ نور خدائی بھی کوئی چھپتا ہے
کیسے کیسے ہوئے نادم نہ چھپانے والے

آج تک نقش شریعت نہ مٹا پر نہ مٹا
مٹ گئے آپ ہی جتنے تھے مٹانے والے

تو بھی راہی ہو مدینے کی طرف جلد امیر
غول کے غول چلے جاتے ہیں جانے والے

۱ / ۶ / ۸

وقت قیام

مژدہ اے امت کہ ختم المرسلین پیدا ہوا
انتخاب صنع عالم آفرین پیدا ہوا
نور جسکا قبل خلقت تہا ہوا اوسکا ظہور
رحمت آئی رحمۃ للعالمین پیدا ہوا
کان رحمت سے ہوا یاقوت رمان کا ظہور
قلزم توحید سے در ثمین پیدا ہوا
اب خدا کا حکم لائینگے علانیہ ملک
مہبط فرمان و جبریل امین علیہ السلام پیدا ہوا
اب زمین و آسمان مین ہوگی رونق دین کی
باعث ایجاد افلاک و زمین پیدا ہوا

(۱۹)

اب گنہگاران امت کی ہوئی مشکل نجات
دافع عصیان شفیع المذنبین پیدا ہوا
اب کہاں آفاق میں تاریکی کفر و ضلال
نور حق خورشید رب العالمین پیدا ہوا
پیشوائے انبیاء مقتدائے اولیا
رہنمائے اولین و آخرین پیدا ہوا
یاور ایوب یونس ہمدم یعقوب و نوح
دستگیر عیسے گردون نشین پیدا ہوا
ناسخ حکم شریعت دافع آئین کفر
قبلہ ایمان رئیس المسلمین پیدا

صیقل آئینۂ دلہائے ارباب صفا
نور بخش چشم ارباب یقین پیدا ہوا
جوہر تیغ شجاعت لشکر اعدا شکن
مرد میدان صاحب فتح مبین پیدا ہوا
خسرو تیغ آزما و اشجع میدان رزم
لشکر آرا صاحب تاج و نگین پیدا ہوا
چاہیے تعظیم کو اوٹھیں جو ہیں محفل نشین
نائب خاص خدا ہے تا و طین پیدا ہوا
نا آشنا کیون ہمارا دل نہ قربان ہو امیر
ہے جو محبوب خدا وہ مہ جبین پیدا ہوا
تمام شد

نورِ پاکِ مصطفےٰ جب آگیا قندیل میں
نور کی قندیل تھی اور نور تھا قندیل میں

واہ رے قندیل یا تھا قبۂ نور اللہ
نورِ احد نورِ احمد ایک جا قندیل میں

بہت مدت سے نظارے نور کے ہوتے رہے
رازِ ازلی رازِ اندر بھر گیا قندیل میں

بادشاہِ لم یزل نے شوق سے جلوہ کیا
نور جلوہ لے رہا تھا یا خدا قندیل میں

کیوں نہ ہو قربان جانِ مضطرِ قندیل پہ
جسکے محبوب خدا کا گھر بنا قندیل میں

دیگر

شان محبوبی کا وہ جلوہ دکہا دون تو سہی
طور سینا پر تمہین موسی گرا دون تو سہی
اپنی امت کے لئے بل پر یہ ہنگام گذر
شہ پرِ جبریل منگوا کر بچہا دون تو سہی
ایک بہی امت میری دوزخ مین گر بہیجی گئی
شعلہ ہائے نار کی دہجی اڑا دون تو سہی
حکم خالق ہو کا جب محشر مین دار و گیر کا
چادر رحمت مین امت کو چہپا دون تو سہی
گرمی محشر سے ایسے ہو کی گہبراوین گے سب
منہ پہ اونکے چشمہ کوثر لگا دون تو سہی

نفسی نفسی کی خبر محشر مین کہین سب انبیا
کلمہ یا امتی اکثر سنا دون تو سہی
نامۂ نیکی اگر ہلکا ہوا میزان پر
ہاتھ سے نیکی کے پلے کو جھکا دون تو سہی
میری امت کو اگر گرمی کی کچھ شدت ہوگی
مہر تابان قیامت کو بجھا دون تو سہی
آپکی امت میری محشر مین جب ہر حساب
جلوۂ خالق سے مستانہ بنا دون تو سہی

تمام شد

اے مسلمانون حق تعالیٰ جل شانہ تخت عدالت
پر بیٹھے گا اور ہر شخص کا انصاف ہر شخص کے
موافق کریگا اوس روز تمام انبیائے مرسلین
نفسی نفسی کہتے ہون گے جب کثرت
ازدہام محشر برپا ہو گا اوسوقت میدان
حشر مین جبرئیل علیہ السلام آکر ندا دینگے
کہ اے محشر والو اے محشریون ! اپنی اپنی
آنکھین بند کر لو اسوقت خاتون قیامت یعنے
فاطمہ زہرا دختر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میدان

وسلم

غنچۂ باغِ صمد پیدا ہوا ○ نخل گلزارِ احد پیدا ہوا

وہ ہوا پیدا کہ جس کے نور سے ○ حضرت آدم سا جد پیدا ہوا

آج آب و خاک و آتش باد سے ○ نورِ احمد کا جسد پیدا ہوا

ہشت پر مہرِ نبوت کی لئے ○ حق تعالے سے سند پیدا ہوا

لوح پر جن کا لکہا تہا نام پاک ○ وہ رسول مستند پیدا ہوا

کشتی امت کا آیا ناخدا ○ قلزمِ عصیان کا سد پیدا ہوا

جسکا سایہ رکہہ لیا اللہ نے ○ صلعم وہ سرو قد پیدا ہوا

سنکے مولد کی خبر کفار کے ○ دل میں اک بغض و حسد پیدا ہوا

غم قیامت کا نہ اب شہرت رہا ○ لو شفیع نیک و بد پیدا ہوا

مناجات درگاہ مستجاب الدعوات بہنگام ختم وقت

ہو منہ عرض مدعا کے لیئے ہاتھہ اوٹھاؤ سب اب دعا کے لیئے
بہر محبوب احمد مختار بخشدے جرم سبکے اپنے غفار
جرم و عصیان سے روسیاہ ہو نمایان امت شاہ دین پناہ ہو نمایان
حضرت مصطفی کی الفت دیے آل و اصحاب کی محبت دیے
غم محبون کو اونکے آنے نپائے مفلسی اونکے پاس جانے نپائے
دین و دنیا کی نعمتین ہر دیے یا غنی تو اونہین غنی کر دیے
نور ایمان سے دلکو کر روشن ہو تر جلوہ گاہ سینہ مسکن
طور کی اسمین روشنی ہو جابے نور وحدت سے ہو نکے دلمین سمائے
سبکی دلکی مرادین بر آوین تجھسے جو کچھہ طلب کرین پائین
دینداروں کا خاتمہ ہو بخیر دم نکلتے کرین وہ خلد کی سیر

کھولدیے تو گرہ مطالب کی کر روا حاجتیں خدا سب کی
تیرا احسان تیری عنایت ہو دینداروں پہ ظلِ رحمت ہو
ہوں سرافراز بانیٔ محفل آل و اولاد سب رہیں خوشدل
عزت و جاہ و احترام کے ساتھ ہو بسر زندگی تو نام کے ساتھ
سامعین حاضرین خورد کلاں رہیں آباد باد دلشاد ایں
پائیں ایک ایک اپنی اپنی مراد خورم و شاد سب رہیں آباد
ہو یہ خواندہ کی دعا مقبول بہر آل نبی بحق رسول
عفو شہرت کی خطا بھی کر دیے اوسکو مداحِ مصطفی کر دیے
عفو سبکی ہی تو خطا کر دیے اونکو مداح مصطفی کر دیے
مومنو یاد حق کا نام کرو فاتحہ پڑھکے اختتام کرو

تمام شد

